میں چھوڑ گیا تھا۔ بعد چندے اس نے اور انطفر سے ناصاف ہو گئی ملیکا نے موقع پاکر چند یہودیوں کی سازش سے انطفر کو زہر دیدیا ہیرودس یہ واقعہ سنکر ہرقانوس کے قتل کرنے کو بیت المقدس میں آیا لیکن فیلو نے اس قصد سے باز رکھا اس اثنا میں کیساؤس مقدونیہ سے صور کی طرف آیا ہرقانوس اور ہیرودس اس سے ملنے کو گئے اس کے سپہ سالار ملیکا کی شکایت کی اور انطفر کے قتل کے واقعات بیان کئے۔ کیساوس نے ملیکا کے قتل کا حکم دیدیا۔ ملیکا قتل کر ڈالا گیا۔ اس کے بعد کیناؤس برادرزادہ قیصر اور اس کا سپہ سالار انطیوس لشکر لیکر کیساوس سے لڑنے کو نکلے مقدونیہ کے قریب صف آرائی ہوئی کیساوس ناکامی کے ساتھ گرفتار کر کے قتل کر ڈالا گیا اور کیناؤس اپنے چچا کی جگہ پر متمکن ہو کر اپنے کو اپنے چچا اوغسطس قیصر کے نام سے موسوم کیا اس فتحیابی کے بعد ہرقانوس بادشاہ یہود نے کیناؤس کی خدمت میں کچھ تحائف روانہ کئے جس میں ایک تاج طلائی مرصع تھا اور تجدید عہد کی درخواست کی اور ان قیدیوں کے آزادی کا خواستگار ہوا جو زمانہ کیساوس نے قید رکھے اور نیز ان رعایتوں کا طالب ہوا جو اس سے پہلے کیساؤس کے چچا قیصر نے یہود کو دے رکھی تھیں۔ اوغسطس قیصر نے ہرقانوس کی درخواستیں منظور کرلیں بعدہ انطیانوس کو ہمراہ لئے ہوئے بلاد ارمن، دمشق اور حلب کی طرف گیا۔ کلبطرہ ملکہ مصر نے (یہ ایک ساحرہ عورت تھی) قیصر سے ملاقات کی اور امن کی خواستگار ہوئی قیصر نے امن دیکر اپنی زوجیت میں لے لیا اسی مقام پر چند لوگوں نے ہیرودس اور اس کے بھائی فسیلو کی شکایتیں کیں ہرقانوس نے اس کی تردید کی، انطیانوس نے شکایت کرنے والوں کی گرفتاری کا حکم دیا چنانچہ ان لوگوں میں سے اکثر گرفتار ہو کر قتل کر ڈالے گئے۔ ہیرودس اور اس کا بھائی فسیلو اپنے دارالحکومۃ میں واپس آیا اور بجائے اپنے باپ کے ہرقانوس کی سلطنت کا انتظام کرنے لگا۔ بعد اسکے انطیانوس نے

بلاد فرس پر حملہ کرکے ان کے سرسبز میدانوں کو اپنے فتحمند گھوڑوں سے روند ایا، ان کے ملوک کو زیر و زبر کیا اور رومہ تک بزور تیغ فتح کر لیا۔

ابن کریون کہتا ہے کہ انھیں واقعات کے اثناء میں انطقنوس معہ ایک جماعت یہودیوں کے فارس میں گیا اور یہہ درخواست پیش کی کہ اگر اس کے چچا ہرقانوس کی حکومت چھین کر مجکو دیجائے اور ہیرودس معہ اپنے بھائی فسیلو کے قتل کر ڈالا جائے تو اسکے معاوضہ میں کئی جتنے سونے کے اور آٹھ سو لڑکیاں روسار یہود کی خدمت کیلئے پیش کش کیجائینگی بادشاہ فارس، انطقنوس کی اس درخواست پر ایک جرارلشکر لیکر روانہ ہوا اور بلاد ارمن کو فتح کر لیا جو سپہ سالاران روم ملے انکو قتل کر ڈالا اس کے بعد اپنے ایک سپہ سالار کو اہل قدس کی لشکر کے ساتھ ہمراہی انطقنوس بیت المقدس میں نماز ادا کرنے اور ہیکل میں نذر و نیاز چڑھانے کے حیلہ سے روانہ کیا وسط شہر میں پہونچکر ان لوگوں نے شہر کو لوٹنا اور لوگوں کو قتل کرنا شروع کر دیا۔ ہیرودس اس ناگہانی حملہ سے گھبراکر قصر ہرقانوس میں حفاظت کی غرض سے گھس گیا اور فسیلو قلعہ کو ان کے حملہ سے بچاتا رہا اگرچہ لڑائی کی ابتدائی صورت انطقنوس کے حق میں نتیجہ خیز دکھائی دیتی تھی لیکن یہودیوں کے مستعد ہو جانے سے انطقنوس اور سپہ سالار فارس کو جان کے لالے پڑ گئے۔ مگر اس موقع پر انطقنوس کا ایک فقرہ چلگیا اور وہ یہہ تھا کہ وہ لڑائی سے دست کش ہو کر شاہی محل کے قریب گیا اور ہرقانوس و ہیرودس کو دم پٹی دینا شروع کیا ہرقانوس اور فسیلو تو اسکے فقرے میں آگئے اور اس کے ہمراہ شاہ فارس کی خدمت میں حاضر ہونیکو چلے لیکن ہیرودس نے اسکی ایک بھی نہ سنی برابر لڑتا رہا۔ سپہ سالار فارس اور انطقنوس نے مصلحتاً لڑائی موقوف کر دی اور فسیلو اور قانوس کو لیکر شاہ فارس کی طرف روانہ ہوئے جسوقت بلاد ارمن میں شاہ فارس کے پاس پہونچے ہرقانوس اور فسیلو فوراً قید کر لئے گئے فسیلو تو اسی شب کو مر گیا

اور ہرقانوس پابزنجیر فارس کی طرف روانہ کیا گیا انطغنوس کو ہرقانوس کی اس بیچارگی پر بھی رحم نہ آیا اثنار راہ میں اس کے کان کٹوا ڈالے تاکہ حکومت کے قابل نہ رہ جائے پھر شاہ فارس نے اپنے دارالحکومت میں پہونچکر ہرقانوس کو آزاد کر دیا اور برائے نام مسلوک ہونے لگا تا آنکہ ہیرودس نے اسکو بلا لیا۔ کما یاتی بعد

اس کے بعد شاہ فارس نے اپنا ایک سپہ سالار انطغنوس کے ہمراہ بیت المقدس پر قبضہ کرنیکو روانہ کیا ہیرودس اس حال سے مطلع ہو کر اپنے عیال و اطفال کو قلعہ میں اپنے بھائی یوسف کے پاس چھوڑ کر قدس شریف سے جبل شرات کی طرف چلا گیا اور وہاں سے پھرتا ہوا قیصر کے پاس جانیکی غرض سے مصر میں پہونچا کلبطرہ ملکہ مصر نے اس کی بڑی توقیر کی اور اسکو کشتی پر سوار کیا کے رومہ کی طرف روانہ کیا ہیرودس رومہ میں پہونچکر انطیانوس کے ہمراہ اوغشطش قیصر کے دربار میں حاضر ہوا، شاہ فارس کے حملے اور بیت المقدس کے ناگہانی واقعات سے اسکو مطلع کیا اوغشطش نے اپنے دامان مرحمت سے اس کے آنسو پونچھے، تاج شاہی پہنایا اور رومہ میں بڑے تجمل و احتشام سے چاروں طرف پھرایا آگے آگے نقیب کہتے جاتے تھے" اوغشطش قیصر نے اسکو بادشاہ بنایا ہے"۔ اس کے بعد اوغشطش قیصر نے ایک دربار خاص منعقد کیا اور شیوخ رومہ کے روبرو تانبے کے پتروں پر شاہی فرمان ہیرودس کی بادشاہت کا لکھوایا۔ ہیرودس کی بادشاہت کا یہی پہلا دن تھا اس کے بعد انطیانوس لشکر لیکر شاہ فارس کیطرف بڑھا انطاکیہ کے قریب پہونچکر ہیرودس اس سے علیحدہ ہو کر براہ دریا قدس شریف کی طرف انطغنوس سے لڑنے کو روانہ ہوا۔ انطغنوس اس کی آمد کی خبر سنکر بیت المقدس سے نکلکر جبال شرات کی طرف ہیرودس کے عیال و اطفال کے گرفتار کرنیکو بڑھا اور قلعہ کا محاصرہ کر لیا اس اثناء میں ہیرودس نے پہونچکر انطغنوس سے لڑائی

چھیڑ دی یوسف موقع پاکر قلعہ کا دوسرا دروازہ کھول کر نکل آیا اور انطقنوس پر دوسرے طرف سے حملہ کر دیا انطقنوس اس غیر متوقع حملہ کا جواب نہ دے سکا مجبور ہو کر لڑائی کے میدان سے پسپا ہو کر قدس شریف کی طرف بھاگا۔ اثناء راہ میں لشکر کا زیادہ حصہ کام آگیا۔ ہیرودس نے بیت المقدس کا پہونچکر محاصرہ کر لیا۔ انطقنوس نے سپہ سالار لشکر روم سے سازش کرنیکی کوشش کی لیکن ناکام رہا بعد چندے انطیانوس سپہ سالار قیصر کی فارس پر فتحیابی کی خبر آئی اور یہ بھی معلوم ہوا کہ وہ کامیابی کے بعد مراجعت کر کے واپس آرہا ہے اور فرات سے عبور کر آیا ہے ہیرودس یہ سنکر اپنے بھائی یوسف کو سیسا سپہ سالار روم کے ساتھ بیت المقدس کے حصار پر چھوڑ کر انطیانوس کے استقبال کو روانہ ہوا۔ جسوقت ہیرودس دمشق میں پہونچا یہ خبر مشہور ہوئی کہ اسکا بھائی یوسف حصار بیت المقدس میں انطقنوس کے سپہ سالار کے ہاتھ مارا گیا اور سیسا سپہ سالار انطیانوس معہ لشکر روم پسپا ہو کر دمشق کو آرہا ہے ہیرودس اس متوحش خبر کو سنکر لوٹ کھڑا ہوا اور انطقنوس کو پہلی ہی لڑائی میں شکست دیکر میدان جنگ سے بھگا دیا اور اسکا تعاقب کرتا گیا۔

ان سب واقعات میں سیسا بھی ہیرودس کے ہمراہ تھا یہ لوگ ایک مدت تک بیت المقدس کا محاصرہ کئے رہے بالآخر ایک روز چند لشکری شہر پناہ کے دیوار پر کمند ڈال کر چڑھ گئے نگاہبانوں کو قتل کر کے دروازہ کھولدیا ہیرودس اور سیسا نے شہر پر کامیابی کے ساتھ قبضہ حاصل کر لیا۔ سیسا نے یہودیوں کے قتل پر ہاتھ بڑھانا چاہا مگر ہیرودس نے اس فعل سے یہ کہکر باز رکھا کہ "اگر تم میری قوم کو قتل کر ڈالوگے تو مجھکو کس پر حاکم بناؤ گے" غرض سیسا یہودیوں کے قتل سے باز رہا اور کل مال غنیمت یہودیوں کو واپس کر دیا ہیرودس نے بیت المقدس میں بنظر تقرب ایک تاج سونے کا رکھ دیا اور بہت سا مال نذر میں دیا۔ کامیابی کے بعد سپہ سالار

سیسا۔ انطقنوس کو قید کر کے انطیانوس کی طرف روانہ ہوا۔ انطیانوس اندلون شام سے مصر میں آگیا تھا چنانچہ سیسا، انطیانوس سے مصر میں ملا اس کے بعد ہی ہیرودس بھی آگیا۔ اور باجازت انطیانوس۔ انطقنوس کو قتل کر کے مملکت یہود پر مستقل حکمراں ہو گیا انطقنوس کے مارے جانے سے بنی حسمنائی کی حکومت منقطع ہو گئی۔ والبقاء للہ وحدہٗ۔

**ہیرودس** درحقیقت ہیرودس کی اقبال مندی کا ستارہ اسی وقت سے اوج بدیم ہو چلا تھا جس وقت سے ہرقانوس پر شاہ فارس نے حملہ کرنے کا ارادہ کر لیا تھا اور اسکو اہل فارس گرفتار کر لے گئے تھے اور اس کے کان کاٹ ڈالے تھے اس غرض سے کہ وہ کہونت سے محروم کر دیا جائے چنانچہ یہود نے اسی وجہ سے اسکو معزول کر دیا۔ لیکن جسوقت ہیرودس بیت المقدس کا حکمراں ہوا ہرقانوس کو فارس سے بلا کر نہایت تعظیم و تکریم سے عزت کی کرسی پر بیٹھایا۔ ہرقانوس کی لڑکی اسکندرہ اسکندر کے عقد میں اور اسکی نواسی مریم نامی ہیرودس کے نکاح میں تھی ایک چند ان دونوں کو ہیرودس کی طرف سے بدظنی پیدا ہو گئی جب رفتہ رفتہ یہ خیال مستحکم ہو گیا کہ ہیرودس ہرقانوس کے قتل کی فکر میں ہے تو اسکندرہ و مریم نے ہرقانوس کو اس سے آگاہ کر کے بادشاہ عرب کے پاس چلے جانے اور اسکے سایہ امن میں جا کر پناہ گزیں ہونے کا مشورہ دیا۔ ہرقانوس نے اس رائے سے اتفاق کرنے کے بعد ایک شخص کو خط لکھ کر شاہ عرب کی طرف روانہ کیا۔ اس شخص نے اس عداوت سے کہ ہرقانوس نے اس کے بھائی کو قتل کیا تھا ہرقانوس کے خط کو ہیرودس کے روبرو لیجا کر رکھ دیا۔ ہیرودس نے خط پڑھ کر واپس کر دیا اور یہ کہا کہ "تم اس خط کو شاہ عرب کے پاس لیجاؤ اور جو کچھ وہ جواب دے اسکو میرے پاس لاؤ" اس شخص نے ہیرودس کے حکم کی تعمیل کی شاہ عرب کا جواب

اس کو لاکر دیدیا۔ شاہ عرب نے خط میں آدمیوں کے روانہ کرنے کا وعدہ کیا تھا اور مقام قیام متعین کر دیا تھا۔ ہیرودس نے شاہ عرب کے آدمیوں کو اپنے ملازمین کے ذریعہ سے گرفتار کرالیا۔ اور یہود کے ستر شیوخ کو ایک جلسہ میں جمع کر کے ہرقانوس کو طلب کیا اور اس کے روبرو اسکا خط اور شاہ عرب کا جواب پڑھا اور دکھلایا ہرقانوس سے اسکا جواب کچھ بن نہ پڑا۔ اسپر جرم ثابت ہوگیا جس کے پاداش میں ہیرودس نے ہرقانوس کو اسی وقت قتل کر ڈالا جبکہ وہ اپنی عمر کے اسّی مرحلے طے کر چکا تھا اور اسکی حکومت کو چالیس سال گذر چکے تھے یہی ملوک بنی حسمنائی کا آخری بادشاہ تھا۔

اسکندر ابن ارستبلوس کا ایک لڑکا ارستبلوس نامی نہایت حسین او خوبصورت اپنی ماں اسکندرہ کی کفالت میں پرورش پا رہا تھا اور اسکی بہن ہیرودس کے عقد میں تھی جیسا کہ ہم بیان کر چکے ہیں۔ اسکندر کی ماں اور بہن کا دلی مقصود یہ تھا کہ اسکندر بجائے اپنے جد (نانا) ہرقانوس کے بیت المقدس میں کاہن مقرر کیا جائے لیکن ہیرودس نے کہونت کو بنی حسمنائی سے منتقل کرنے کے قصد سے ایک شخص کو عام کاہنوں میں سے کاہن اعظم مقرر کر دیا یہ امر اسکندرہ بنت ہرقانوس اور اس کی لڑکی مریم زوجہ ہیرودس کو شاق گزرا چونکہ اسکندرہ اور ملکہ مصر کلبطرہ میں مراسم اتحاد تھے اسوجہ سے اسکندرہ بتوسط ملکہ کلبطرہ اسکے شوہر انطیانوس کی سفارش ہیرودس کے پاس لائی۔ ہیرودس نے یہ عذر پیش کیا کہ "کاہنین معزول نہیں کئے جاتے بفرض التقدیر اگر ہم کاہنوں کے معزول کرنیکا قصد کرینگے تو ہمارے مذہب والے ہماری مخالفت کرینگے" بعد اسکے اسکندرہ نے انطیانوس کے سفیر سے سازش کرلی اور اسکو تحایف وہدایا دیکر اس امر کا اقرار لے لیا کہ "وہ انطیانوس کو ہیرودس کے خلاف برانگیختہ کرے گا اور ارستبلوس کو اپنے پاس طلب کریگا

چنانچہ جب انطیالنوس سفر بیت المقدس سے واپس آیا تو اس نے انطیانوس کا کان بھرنا شروع کر دیا اور اس کو ارستبلوس کے حسن وجمال کا ایسا گرویدہ کر دیا کہ اس نے ہیرودس سے ارستبلوس کو طلب کیا اور بصورت عدم روانگی ارستبلوس ہیرودس کو اپنی ناراضی کی دھمکی دی۔ ہیرودس اس سے پہلے یہ انتظام کر چکا تھا کہ کاہن اول کو معزول کر کے ارستبلوس کو کاہن اعظم بنایا تھا اسوجہ سے یہ معذرت پیش کی کہ " کاہن بیت المقدس کو چھوڑ کر سفر نہیں کرسکتا اور اگر میں اس امر پر راضی بھی ہو جاؤنگا تو یہود اسکی سخت مخالفت کرینگے" اس کے بعد انطیانوس کو ارستبلوس کا خیال جاتا رہا پھر اس نے کوئی تحریک نہ کی۔

ان واقعات سے ہیرودس درپردہ اسکندرہ بنت ہرقانوس کی نگرانی کرنے لگا بعد چندے اسکندرہ کا ایک خط ہیرودس کے ہاتھ آگیا جو اس نے ملکہ کلبطرہ کے نام روانہ کیا تھا کہ " آپ دو کشتیاں مع چند آدمیوں کے ساحل پانہ پر بھیج دیجئے میں مع اپنی لڑکی کے دو تابوتوں میں بشکل میت نکل آؤنگی" ہیرودس یہ خط پا کر مقابر میں ان تابوتوں کا منتظر رہا جب وہ تابوت اسکی طرف ہو کر گذرے اس نے ان کو گرفتار کر لیا اور پھر اسکو معاف کر دیا بعد ازاں اسکو یہ معلوم ہوا کہ ارستبلوس نے عید مظال میں مذبح میں آکر لباس قدس پہنا تھا۔ اس سے عام لوگوں کا میل خاطر اس کی طرف زیادہ ہوا۔ ہیرودس کو اس سے کشیدگی پیدا ہوگئی درپردہ ارستبلوس کے قتل کی فکر کرنے لگا تاآنکہ ہیرودس ماہ نیسان میں اریحا گیا اور اپنے ہمراہیوں اور مصاحبوں کو وہیں طلب کیا ازانجملہ ارستبلوس بھی تھا ارستبلوس کو اسوقت تک شاید یہ خیال بھی نہیں پیدا ہوا تھا کہ ہیرودس میرے قتل کی فکر میں ہے اور نہ وہ ہیرودس کے ساتھ دریا میں نہانے کو اترتا اور نہ اسکو ہیرودس کے غلام دریا میں ڈبو دیتے ہیرودس بظاہر ارستبلوس کے غرق ہو کر

مرنے سے سخت رنجیدہ ہوا بڑی تجسس سے لاش نکلوائی معقول طور سے تجہیز و تکفین کی غرض ارستبلوس کی موت اس صورت سے سترہ برس کی عمر میں واقع ہوئی اور اسی وقت سے اسکندرہ اور اسکی لڑکی مریم زوجہ ہیرودس اور مادر اور خواہر ہیرودس میں ناصافی پیدا ہو گئی باہم شکوہ و شکایت کے دروازہ کھل گئے۔

ابن کریون کہتا ہے کہ اس کے بعد انطیانوس نے اوغسطش قیصر سے بدعہدی کی اس وجہ سے کہ انطیانوس نے کلیبطرہ سے عقد کر کے مصر پر قبضہ کر لیا تھا چونکہ یہ عورت ساحرہ تھی اسے بزور انطیانوس کو ان ملوک کے قتل و قید اور انکے ملک لینے پر آمادہ کیا جو روم کے مطیع اور باجگذار تھے منجملہ ان کے ہیرودس بھی تھا لیکن ہیرودس کے حق میں انطیانوس کوئی خلاف کارروائی بخوف اوغسطش قیصر نہ کر سکتا تھا کیونکہ اوغسطش قیصر، ہیرودس کی بیحد عزت کرتا تھا۔ بعد چندے انطیانوس نے ہیرودس کو اوغسطش قیصر کے برخلاف ابھار کر عہد شکنی پر آمادہ کر دیا اور اسکو طلب کر کے عرب سے لڑنے کو بھیجدیا اور اس کے ہمراہ اینتادن سپہ سالار کلیبطرہ کو روانہ کیا اور اسکو یہ ہدایت کر دی کہ میدان جنگ سے جسوقت لڑائی تیزی کے ساتھ ہو رہی ہو ہیرودس کو تنہا میدان جنگ میں چھوڑ کر بھاگ آنا تاکہ ہیرودس کو اس کے مخالفین مار ڈالیں اور اگر یہ بھی بھاگ کھڑا ہوگا تو ہزیمت کا الزام اسپر قائم کر کے تخت حکومت سے علیحدہ کر دیا جائے۔" چنانچہ اینتادن سپہ سالار نے ایسا ہی کیا مگر ہیرودس ایک سخت اور خونریز لڑائی کے بعد کامیاب ہو کر بیت المقدس کیطرف واپس ہوا اس کامیابی سے اطراف و جوانب کے حدسری ملوک نے مصالحت کر لی مگر عرب نے اطاعت قبول نہ کی۔ بعد چندے ہیرودس پھر عرب سے لڑنے کو گیا اور ان پر برائے نام خراج مقرر کر کے واپس آیا۔

انطیانوس نے جن ایام میں ہیرودس کو عرب سے لڑنے کو روانہ کیا تھا انہیں دنوں

خود رومہ کی جانب چلا گیا اور قیصر سے لڑائی چھیڑ دی تھی بالآخر مجبلی لڑائی میں اوغسطش قیصر نے انطیانوس کو گرفتار کرکے مار ڈالا اور اسکے بعد مصر کی طرف بڑھا۔ ہیرودس کو اسکی پیشقدمی سے سخت اندیشہ پیدا ہوا کیونکہ یہ انطیانوس کا مطیع تھا مگر بایں ہمہ اوغسطش قیصر کی ملازمت حاصل کرنے کی غرض سے اپنی ماں اور بہن کو قلعہ سرات میں اپنے بھائی کے پاس اور اپنی بی بی مریم اور اسکی ماں اسکندرہ کو قلعہ اسکندرونہ میں اپنے بہنوئی یوسف کے پاس بھیجدیا اور ایک شخص کو اہل صور سے جسکا نام سوما تھا اپنی بی بی کے ہمراہ کردیا اور یہ کہدیا کہ اگر قیصر مجھکو قتل کر ڈالے تو تم میری بی بی اور ساس کے قتل کرنے میں تاخیر نہ کرنا بعد ازاں کچھ تحائف اور ہدایا لیکر قیصر کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اوغسطش قیصر اس سے انطیانوس کی مصاحبت کی وجہ سے کبیدہ خاطر تھا۔ چنانچہ جب یہ قیصری دربار میں حاضر ہوا تو قیصر اسکو تیز نگاہوں سے دیکھکر طیش میں آگیا اور لپک کر اس کے سر سے تاج کو اُتار لیا مگر ہیرودس نے کہا "اے قیصر میں انطیانوس کا مطیع و محب آپ کی عداوت کی وجہ سے نہ تھا بلکہ عرب کی لڑائی کیوجہ سے میں نے اُس سے مراسم پیدا کرلئے تھے اگر آپ میرا تاج اُتار لینگے تو کوئی شخص مجھے سرفراز نہیں کرسکتا اور اگر مجھے بحال رکھیں گے تو میں مشکور ہوں گا"۔ قیصر اس تقریر سے خوش ہوگیا اور اسکو کمال عنایت سے مہم مصر پر اپنی لشکر کا سپہ سالار مقرر کرکے روانہ کیا۔ اور جب ہیرودس نے مصر پر قبضہ حاصل کرکے کلبطرہ کو قتل کر ڈالا تو قیصر نے ہیرودس کو کل وہ ممالک دیدیئے جو انطیانوس کے قبضہ میں تھے۔ ان واقعات کے بعد ہیرودس اپنے دارالسلطنت بیت المقدس کی طرف واپس آیا اور قیصر رومہ کی جانب چلا گیا۔

ابن کریون کا بیان ہے کہ ہیرودس کے بیت المقدس میں واپس آنے کے بعد اسکے قلعہ اسکندرونہ سے معہ اپنے بہنوئی یوسف اور سوما صوری کے بیت المقدس میں آئے چونکہ انھوں نے ہیرودس کا راز ہرقانوس اور ارستبلوس کے واقعات قتل

ہیرودس کی بی بی اور ساس سے کہدیئے تھے اسوجہ سے وہ دونوں سوما صوری کی بیحد ممنون اور شکر گذار ہو رہی تھیں پھر ہیرودس کی بہن نے اسکی بی بی مریم کو سوما صوری کے ساتھ متہم کیا لیکن ہیرودس کو اس امر کا یقین نہوا کیونکہ اولاً ان دونوں میں پہلے سے مناقشہ چلا آرہا تھا اور ثانیاً ہیرودس کو اپنی بی بی کی عصمت پر پورا پورا بھروسہ تھا بعد چندے جب ہیرودس کو سوما صوری اور اس کے بہنوئی کی سازش سے آگاہی ہوئی تو اسکا وہ شبہہ قوی ہو گیا جو اس کی بی بی کی طرف سے اسکی بہن نے پیدا کرنا چاہا تھا مگر تاہم بہہ تامل اور غور سے کام لیتا رہا تا آنکہ بعض عورتوں نے اس کے بہن کے اشارہ سے یہ بیان کیا کہ "مریم تیرے کھانے میں سوما اور یوسف کی سازش سے زہر ملایا چاہتی ہے" ہیرودس نے اسکی خفیہ تحقیقات کی اور اس واقعہ کو صحیح پاکر اپنے بہنوئی یوسف اور سوما صوری کو اسی دن قتل کر ڈالا۔ اور اپنی بی بی کو پہلے تو چھوڑ دیا مگر پھر کچھ سوچ اور سمجھکر اسکو بھی مار ڈالا۔ اور پھر خود کردہ پشیمان ہوا۔ بعد ازاں اسی قسم کی افواہی خبریں اس کی ساس اسکندرہ کی نسبت بھی سنی گئیں اس نے اس کو بھی قید حیات سے آزاد کر کے دوسرے عالم میں پہونچا دیا اور اردم میں بجائے اپنے بہنوئی کے ایک دوسرے شخص کو حاکم مقرر کیا جسکا نام کرسون تھا اور اسی کے ساتھ اپنی بہن کا عقد کر دیا۔ کرسوس، اردم میں پہونچکر دین موسوی سے منحرف ہو گیا اور اس طریقہ کو ترک کر دیا جس کی تعلیم ہرقانوس نے کی تھی اور اہل اردم کو بت پرستی کی طرف مائل کر دیا اور ہیرودس کی بہن کو طلاق دیدیا ہیرودس کی بہن اپنے بھائی کے پاس چلی آئی اور ان کل واقعات سے اسکو مطلع کیا اور یہ بھی ظاہر کیا کہ کرسوس کے پاس بنی حسنائی کے وہ لوگ مجتمع ہو رہے ہیں جو بارہ برس سے سلطنت و حکومت کی خواہش کر رہے ہیں۔ ہیرودس یہ سنکر سخت برہم ہوا اور اسی وقت ہیرودس کی طرف بڑھا اور وہاں پہونچکر کرسوس کو

گرفتار کر کے قتل کر ڈالا اور بنی حسنائی کے ان لوگوں کو سر دربار طلب کر کے انکے لئے سزائے موت تجویز کی جو کرسوس کے پاس بہ طمع ملک وسلطنت جمع ہو رہے تھے علاوہ انکے اور بھی یہودیوں کے چند نامی نامی سرداروں اور رئیسوں کو قتل کیا جو اسکے خلاف کرسوس سے سازش رکھتے تھے۔ اس واقعہ کے بعد ہیرودس کی حکومت مستحکم ہو گئی اور لوگوں پر اس کا رعب چھا گیا۔ بعد اس کے اسمیں بھی بیدینی آگئی وصایا عزتوریت پر کاہلی سے عمل کرنے لگا بیت المقدس کا شہر پناہ درست کرایا اور ایک مکان بنوا کر اسمیں مختلف قسم کے جانور صحرائی چھوڑا دیئے کبھی کبھی ان جانوروں سے لڑنے کو بعض آدمی چھوڑ دئے جاتے تھے عوام الناس کو اسکا یہ فعل ناگوار گذرا۔ اہل دولت نے اس کے قتل کی فکر کی لیکن ناکام رہے۔ ہیرودس چونکہ لوگوں کے حالات کا مستفسر اور انکا نگراں رہتا تھا اسوجہ سے اسکی ہیبت عوام الناس کی نظروں میں دوچند بڑھ گئی۔ اس کے عہد حکومت میں یہودمیں سے ربانیوں کا بہت بڑا دور دورہ تھا اور گروہ عباد معروف بہ حبید کو بھی اسکے کاموں میں دخل تھا اور انکا مناحیم نامی پیشوائی کر رہا تھا میں نے اس سے لڑکپن ہی میں حکومت وسلطنت کی پیشین گوئی کی تھی اور اسکے اور اس کی قوم کے حق میں دعا کی تھی چنانچہ ایسا ہی ہوا اتفاق وقت سے جب ہیرودس کے زمانہ حکومت میں قحط پیدا ہوا اور خلق اللہ گرانی وعدم دستیابی غلہ سے بھوکھوں مرنے لگی تو اس نے غلہ کے ذخایر رکھوائے اور اطراف وجوانب میں غلہ پھیلا دیا۔ قیصر نے بھی قحط کا حال سنکر مصر اور رومہ کی اطراف سے بیت المقدس کیطرف غلہ بھیجنے کی منادی کرادی اور براہ دریا کشتیاں غلہ سے بھری ہوئیں بیت المقدس کو بھیجنے لگا۔ ہیرودس کو اس سے بہت بڑی تقویت ملگئی اور اسنے نہایت معقول قحط کا انتظام والسنداد کیا بوڑھے یتیم بچے۔ بیوہ عورتوں۔ مساکین فقرا محتاجین کے لئے روزینہ غلہ پہونچاتا رہا۔ علاوہ اپنی قوم کے دوسرے مذہب کے

پچاس ہزار آدمیوں کو یومیہ کھاتا دیتا تھا تا آنکہ قحط بالکل زائل ہو گیا اور عالم میں اسکا ذکر نیکی اور نیک نامی سے ہونے لگا۔

ابن کریون کہتا ہے کہ جب اسکی حکومت مستقل ہو گئی اور اس کے غلبہ کو لوگوں نے تسلیم کر لیا۔ تو اس نے ایسی ہیئت و شکل پر بیت المقدس کے بنانے کا قصد کیا جس صورت پر سلیمان ابن داؤد علیہما السلام نے بنوایا تھا۔ کیونکہ جس وقت یہود باجازت کورش بیت المقدس کو واپس آئے تھے تو بیت المقدس بنانے کے لئے ایک مقدار معین کردی گئی جو کہ سلیمان علیہ السلام کے حدود تک نہ پہونچتا تھا ہیرودس نے تعمیر کرانے سے پہلے آلات و اسباب اور صناعین کو چھ برس کی مدت میں مجتمع کیا اور ایکہزار کاہنوں کو قدس شریف کے ارد گرد بٹھا دیا تاکہ کوئی غیر اسمیں نہ آنے پائے بعد ازاں اس نے بیت المقدس کو منہدم کرا کے جناب سلیمان علیہ السلام کے بنانے کے موافق آٹھ برس کے عرصہ میں از سر نو بنوایا اور بعض مقامات پر جیسا کہ اس کے دل نے چاہا کسی قدر اضافہ بھی کیا۔ جب بیت المقدس بنکر طیار ہو گیا تو اس نے قربانیاں کیں اور مدتوں فقرا و مساکین کو کھانے کھلواتا رہا یہ زمانہ اس کے حکومت کے بہترین زمانوں سے شمار کیا جاتا ہے۔

ابن کریوں کہتا ہے کہ اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے ہیرودس کو اسکی اولاد کے قتل میں مبتلا کیا اس طرح پر کہ مریم بنت اسکندرہ کے بطن سے اس کے دو لڑکے تھے ایک کا نام اسکندر اور دوسرے کا ارستبلوس تھا یہ دونوں بھائی اپنی ماں کے قتل کے وقت رومہ میں زبان رومی سیکھ رہے تھے جب یہ دونوں رومہ سے واپس آئے اور اپنی ماں کے مارے جانے کا حال سُنا تو اُنکو اپنے باپ ہیرودس سے کینہ پیدا ہو گیا۔ ہیرودس کا ایک لڑکا اور بھی تھا جو اپنے دادا کے نام سے بہ اسم انطفہ موسوم تھا اسکو اسکی ماں ارسلیس نے مریم کی وجہ سے ایک دوسرے شہر میں ٹھہرا رکھا تھا

جب مریم قتل کردی گئی اور ارسیس، ہیرودس کی آنکھوں میں زیادہ عزیز ہوگئی تو اسکا لڑکا انطفر قدس شریف میں آیا ہیرودس نے اسکو اپنا ولی عہد بنا لیا اس نے مصلحتاً اپنے دونوں بھائیوں سے آمد و رفت اور مراسم برابر جاری رکھے اس خیال سے کہ یہ دونوں اپنے باپ کے قتل کرنے کی فکریں تھے بعد چندے ہیرودس ان دونوں سے ناراض ہوکر اوغسطش قیصر کی طرف چلا اور اسکے ہمراہ اسکا لڑکا اسکندر بھی تھا۔ دونوں نے اوغسطش قیصر سے شکایت کی مگر اس نے باہم صلح کرادی اس وجہ سے ہیرودس بیت المقدس سے واپس آیا اور اسکو اپنے تینوں لڑکوں پر تقسیم کردیا اور ان کو اور عام آدمیوں کو وصیت کی اور ان سے مخالطت نہ کرنے کا عہد لیا اس خوف سے کہ ان کی باہم مخالطت سے کوئی جدید بات نہ پیدا ہو انطفر باوجود اس کے اپنے دونوں بھائیوں سے یہ ظاہر طار ہا اور درپردہ ان کے مخالف کارروائی کرتا رہا اس معاملہ میں اسکا چچا قدودا اور اسکی پھوپھی سلومنت بھی شریک تھی اور اس کے باپ سے اس کے دونوں بھائیوں کی اس قدر شکایت کی کہ اس نے انکو آزاد کردیا۔ جب اس واقعہ کی خبر ارسلاوش بادشاہ کفتور کو پہنچی جس کی لڑکی اسکندر کے عقد میں تھی تو وہ ہیرودس کے پاس آیا اور اس کو اس کے بھائی قدودا اور بہن سلومنت کی سازش سے مطلع کیا ہیرودس پر جب یہ واقعات منکشف ہو گئے تو وہ اپنے بھائی سے ناراض اور اپنے دونوں لڑکوں اسکندر اور ارستبلوس سے راضی ہوگیا ارسلاوش کا شکریہ ادا کیا اس کے بعد ارسلاوش اپنے شہر کو واپس آیا بایں ہمہ انطفر اپنی کوششوں اور درپردہ ان کی مخالفت میں مصروف رہا اور برابر اپنے باپ کو ان کے طرف سے برانگیختہ کرتا رہا تا آنکہ ہیرودس نے دوبارہ اسکندر اور ارستبلوس سے ناراض ہوکر قید کردیا اور اپنے ہمراہ رومہ لیگیا پس ارکین دولت کو انطفر کا یہ فعل ناگوار گذرا انطفر نے انکی بھی شکایت اپنے باپ

ہیرودس سے کردی اور یہ ثابت کردیا کہ بعض اراکین دولت نے یہ سازش اسکندر بذریعہ حجام تیری موت کی فکر کی ہے اور اس کے عوض میں اسکو بہت مال و اسباب دینے کو کہا ہے۔ ہیرودس نے اراکین دولت کو معہ ان کے خاندان کے اور حجام کو قتل کرڈالا بعد ازاں اپنے دونوں لڑکے اسکندر اور ارستبلوس کو قید کر کے مصطبہ پر صلیب دیدی۔

اسکندر کے دو لڑکے بنت ارسلاوش کے بطن سے تھے ایک کا نام کوبان اور دوسرے کا نام اسکندر تھا۔ ارستبلوس کے تین لڑکے اغرباس۔ ہیرودس۔ استردیلوس تھے ہیرودس اپنے لڑکوں کے قتل کے بعد بہت پشیمان ہوا اور انکی اولاد پر حد سے زیادہ مہربان ہوا۔ کوبان بن اسکندر کا عقد اپنے بھائی قدودا کی لڑکی سے اور ارستبلوس کی لڑکی کا عقد انظفتر کے لڑکے سے کر دیا اور اپنے بھائی قدودا اور لڑکے انظفتر کو اسکو سپرد کر کے ان سے بسلوک پیش آنے کی تاکیدی حکم دیا لیکن ان دونوں کو ہیرودس کا یہ حکم شاق گذرا چنانچہ انہوں نے اس حکم کی پابندی نہ کی اور تا امکان موقع پاکر ہیرودس کو قتل کرڈالنے کا باہم عہد و پیمان کر لیا۔ بعد چندے ہیرودس نے انظفتر کو اوغسطش قیصر کے پاس کسی ضرورت سے بھیجدیا اس کے چلے جانے پر قدودا کی سازش اور ارادے سے آگاہی ہو گئی۔ اس نے قدودا کو اس کے مکان میں قید کردیا۔ قدودا قید میں بیمار ہو کر مر گیا ہیرودس کو اس کے مرنے پر یہ معلوم ہوا کہ انظفتر اور قدودا نے آپس میں انظفتر کے روبرو باہم عہد و پیمان کیا تھا اور انظفتر کے خزانچی کے ذریعہ سے اسکے قتل کی فکر کی تھی ہیرودس نے خزانچی کو طلب کر کے استفسار کیا خزانچی نے کل حال کہدیا اور یہ بتادیا کہ تیرے قتل کے لئے مصر سے زہر منگوایا گیا تھا اور وہ اسوقت تک قدودا کی بی بی کے پاس موجود ہے۔ قدودا کی بی بی بھی شہادت کی غرض سے بلائی گئی اس نے بھی اس امر کا اقرار کیا اور یہ کہا کہ قدودا نے وقت انتقال اسکے

ضایع کرنے کی ہدایت کی تھی میں نے کل زہر ضایع کر دیا ہے البتہ کسی قدر اسمیں سے باقی ہے ہیرودس نے اس سے وہ زہر لے لیا اور انٹطفر کو دربار قیصر سے طلب کیا اثناء راہ سے انٹطفر نے بھاگنا چاہا مگر ہیرودس کے ملازموں نے اسکو بھاگنے نہ دیا

انٹطفر جس وقت بیت المقدس میں پہونچا ہیرودس نے ایک مجمع عام میں اسکو بلایا اس جلسہ میں اوغسطس کا سفیر اور اسکا کاتب نیقالوس بھی موجود تھا یہ لنسبت انٹطفر کے ہیرودس کے ان دو لڑکوں سے زیادہ محبت رکھتے تھے جو اس سے پہلے قتل ہو چکے تھے انٹطفر پر ہیرودس کے قتل کی سازش کا الزام قایم کیا گیا او شہادات اور دلایل سے وہ الزام پایۂ تصدیق و ثبوت کو پہونچایا گیا اور بقیہ زہر کا بعض جانوروں کو کھلا کر تجربہ کیا گیا چنانچہ اس جرم میں انٹطفر قید کر دیا گیا پھر ہیرودس علیل ہوا اور اپنے کو قریب الموت سمجھکر خود کردہ پر پشیمان و متاسف ہوا اور خودکشی پر آمادہ ہوا مگر اسکے ہمنشینوں اور بی بی نے اس فعل سے باز رکھا اس واقعہ نے محل سرائے شاہی سے ایک ایسا شور برپا کیا جس کی آواز انٹطفر کے کانوں تک پہونچی انٹطفر قید خانہ سے نکلنا چاہتا تھا مگر محافظوں نے اسکو نکلنے نہ دیا اور اسکی اطلاع ہیرودس سے کر دی ہیرودس نے اسی وقت اس کے قتل کا حکم دیدیا اس کے قتل کے پانچویں روز ستر برس کی عمر میں پینتیس سال حکومت کر کے مر گیا وقت انتقال اپنے لڑکے ارکلاوس کو اپنا ولیعہد کر گیا

ہیرودس کے مرنے کے بعد اسکا کاتب نیقالوس باہر آیا اور مجمع عام میں وہ عہدنامہ پڑھا جو ہیرودس نے ارکلاوس کی ولیعہدی کے بارے میں لکھا تھا اور انلوگوں کو ہیرودس کی انگوٹھی دکھائی۔ لوگوں نے ارکلاوس کے ہاتھ پر بیعت کی پھر ہیرودس کا جنازہ بڑے دھوم سے اٹھایا گیا اور نہایت اہتمام سے دفن کر دیا گیا۔

ارکلاوس نے تخت پر بیٹھتے ہی قیدیوں کو آزاد کر دیا جس سے اسکی حکومت ہر دلعزیز ہو گئی عوام الناس ہیرودس پر طعن و تشنیع کرنے لگے بعد چندے جب ارکلاوس انکو قتل

وتباہ کرنے لگا تو انھوں نے اس سے بھی مخالفت پیدا کی قیصر کے پاس اس کی شکایت لے گئے قیصر نے ارکلاوس اور اس کے کاتب نیقالوس کو طلب کرکے ان کی شکائتیں پیش کیں اس نے انکے دعاوی مسترد کردیئے روسا روم نے ارکلاوس کے بحال رکھنے کی رائے دی اس وجہ سے قیصر نے اسکو حکومت پر بحال رکھا اور قدس شریف کیطرف واپس کردیا۔ ارکلاوس بعد مراجعت یہودیوں سے بہ سختی پیش آنے لگا اور اپنے بھائی اسکندر کی بی بی سے عقد کرلیا حالانکہ اس کے بطن سے اس کی اولاد تھی اسکندر کی بی بی عقد کرتے ہی مر گئی۔ اور یہودیوں نے اسکی شکایت قیصر تک پہونچادی۔ قیصر نے اپنا ایک سپہ سالار روم سے بیت المقدس کی طرف روانہ کیا اس سپہ سالار نے قیصر کے حکم کے مطابق ارکلاوس کو اس کے حکومت کے ساتویں برس قید کرکے رومہ کی طرف بھیجدیا اور یہودیوں پر اسکے بھائی انطیقس کو حاکم بنایا یہ ارکلاوس سے زیادہ بدخصلت اور شریر تھا اس نے بھی اپنے بھائی تیقوس کی بی بی سے عقد کرلیا۔ حالانکہ اس کے دو لڑکے اس کے بطن سے تھے علماء یہود اور کاہنوں نے اس سے مخالفت کی منجملہ ان کے یوحنا (یحییٰ) بن زکریا علیہ السلام بھی تھے جنکو اس نے مع ایک گروہ کے قتل کرڈالا۔ یہی عیسائیوں کے یہاں معمد کہلاتے ہیں کیونکہ انھوں نے بزعم نصاریٰ عیسیٰ علیہ السلام کو اصطباغ (بپتسمہ) دیا تھا اس کے زمانہ حکومت میں اغسطس قیصر کا انتقال ہوا اور بجائے اس کے طبریانوس تخت حکومت پر بیٹھا یہ نہایت بدمزاج۔ کمینہ خصلت تھا اس نے اپنے سپہ سالار بعیلاس کو سونے کا ایک بت لیکر قدس شریف کو بھیجا تاکہ یہود اس کی پرستش کریں یہودیوں نے اس بت کی پرستش سے انکار کیا اس پر بعیلاس نے ایک گروہ کو انہیں سے قتل کرڈالا یہودی مجتمع ہوکر اس کے مقابلہ پر آئے اور اسکو مار کر بھگادیا۔ طبریانوس نے ایکہزار لشکر دوسرے سپہ سالار کے ساتھ روانہ کیا جس نے انطیقس کو گرفتار کرکے طبریانوس پاس بھیجدیا

اور اس نے انطیفنس کو اندلس کی طرف جلا وطن کر دیا اور یہ وہیں جا کر مر گیا اس کے بعد یہودیوں پر اعریاس بن ارستبلوس مقتول حکومت کرنے لگا اسی کے زمانہ حکومت میں طبریانوس قیصر مر گیا اور نبردش حکومت کی کرسی پر بیٹھا یہ ان سب سے زیادہ شریر تھا جو اس سے پیشتر گذر چکے تھے اس نے ایک مذبح (قربانگاہ) اور معبد بنوایا۔ سوائے یہودیوں کے اور باقی سبھوں نے اس کے مذبح اور معبد کی پرستش کی نبردش نے یہود کے زیر و زبر کرنے کو افیلوحلیم کو ایک لشکر کے ساتھ روانہ کیا اس نے یہود کو تنگ اور بیحد مجبور کیا اسی اثناء میں اسکی بد افعالی اور بد کرداری سے اہل دولت نے دفعتہً نبردش پر حملہ کر کے قتل کر ڈالا اور اسکی لاش کو جنگل میں سر راہ پھینک دیا جس کو صحرائی کتوں نے کھا لیا۔ نبردش کے بعد قلدیوش قیصر روم کے تخت حکومت پر بیٹھا اس نے افیلوحلیم کو مع ان لوگوں کے جو اس کے ساتھ بیت المقدس گئے تھے واپس بلا لیا اور نبردش کے بنائے ہوئے مذبح کو منہدم کرا دیا اور اعریاس اپنے حکومت کے تیسویں سال مر گیا اس کے بعد اسکارٹ کا اعریاس یہود پر بیس برس تک حکمرانی کرتا رہا اس کے زمانہ میں بلاد یہود اور ارمن میں طرح طرح کے فتنے و فسادات برپا ہوتے رہے رہزنی۔ سرقہ علانیہ ہونے لگا۔ دن دہاڑے شہر میں راہ چلنے والے لوٹ لئے جانے لگے۔ ایک دوسرے کو ذرہ ذرہ سی باتوں پر قتل کر ڈالتا تھا شہر کے اکثر باشندے اس خوف سے شہر کو چھوڑ کر چلے گئے انھیں دنوں میں قلدیوش مر گیا اور بجائے اس کے نیلقوس حکومت کرنے لگا فتنہ پردازوں نے ان یہودیوں کی جو قدس شریف سے نکل آئے تھے شکایت کی کہ یہ رومیوں کی مذمت اور برائی کرتے ہیں اس نے ان آوارہ وطنوں کے قتل و غارت کے لئے ایک لشکر روانہ کیا جس نے انکو نہایت ذلیل اور خوار کیا اس زمانہ میں ان کا سب سے بڑا کاہن عنانی تھا جسکا نام عازار تھا یہ بھی منجملہ انھیں لوگوں کے تھا

جو قدس شریف سے نکل آئے تھے اشرار کا ایک گروہ اس سے ساز کر کے بلاد یہود
اور ارمن پر شبخون مارنے لگا اور انکو لوٹ لینا اور گرفتار کر کے قتل کر ڈالنا شروع
کیا ارمن نے اس کی شکایت فیلقوس قیصر سے کی فیلقوس نے ایک سپہ سالار کو انکی
گرفتاری کے لئے روانہ کیا اس نے بجائے انکے بیت المقدس میں پہونچکر یہودیوں
پر ظلم و ستم کرنا شروع کر دیا یہودیوں نے فیلقوس کے سپہ سالار کو بیت المقدس سے
نکال دیا اور اس کے ساتھیوں میں سے ایک گروہ کو مار ڈالا فیلقوس کا سپہ سالار بھاگ
کر مصر پہونچا اور یہاں اس نے اغریاس بادشاہ یہود سے ملاقات کی جبکہ وہ رومہ
سے واپس آرہا تھا فیلقوس کے سپہ سالار نے اس سے یہودیوں کی شکایت کی اور
جب یہ بیت المقدس کو پہونچا تو یہودیوں نے فیلقوس کے سپہ سالار کے ظلم و جور کی
شکایت کی اور اسکی مخالفت کا ارادہ ظاہر کیا۔ اغریاس نے انکو نرمی کے ساتھ
اس فعل سے باز رکھنا چاہا تا آنکہ اسکی خبر قیصر کے کانوں تک پہونچی پھر عازار عنانی
نے موقع مناسب دیکھ کر ان رومیوں پر حملہ کر دیا جو اغریاس کے ہمراہ آئے تھے
اور انکو چن چن کر معہ ان کے سپہ سالاروں کے مار ڈالا۔ یہ امر اشیاخ یہود کو ناگوار
گذرا اس وجہ سے وہ سب کے سب مجتمع ہو کر عازار کی لڑائی کے قصد سے اغریاس کے
پاس آئے۔ یہ اُن دنوں قدس شریف کے باہر پڑا ہوا تھا۔ اس نے تین ہزار جنگ آور
سپاہی لڑائی کی غرض سے بھیجا۔ عازار اور یہودیوں سے لڑائی چھڑ گئی۔ عازار نے انکو
ہزیمت دیکر شہر سے نکال باہر کیا اور شاہی محل کو ویران کر کے اس کے سامان
و اسباب اور ذخایر کو لوٹ لیا اغریاس اور کاہنین اور علماء اور شیوخ یہود قدس شریف
کے باہر پڑے رہ گئے اور جب ان کو یہ خبر پہونچی کہ ارمن نے دمشق اور اس کے
اطراف اور قیساریہ میں یہود کو چن چن کر قتل کیا ہے تو یہ ان کے بلاد کی طرف بڑھے
اور اطراف دمشق میں جو ارمنی ہاتھ آئے انکو قتل کر ڈالا بعد ازاں اغریاس قیصر

پاس گیا اور اسکو اس واقعہ سے مطلع کیا اس نے اپنے اس سپہ سالار کو ارمن کی طرف جانے کو لکھا جو فارس سے لڑائی کرنے کو گیا تھا چنانچہ سپہ سالار روم فارس پر فتحیابی حاصل کرتے کے بعد ارمن کی بلاد کی طرف بڑھا اس اثناء میں دوسرا فرمان اس مضمون کا صادر ہوا کہ ارمن سے اعراض کرکے اغرباس کے ہمراہ قدس شریف کو چلے جاؤ سپہ سالار روم اس فرمان کے پاتے ہی اپنے لشکر کو مجتمع کرکے قدس شریف کی جانب روانہ ہوا اور جن شہروں پر ہوکر گذرا ان کو خراب کرتا گیا تاآنکہ وہ عازار سے مڈبھیڑ ہوگیا عازار کو پہلی لڑائی میں ناکامی ہوئی اس وجہ سے وہ ہزیمت اٹھا کر قدس شریف میں آیا اور سپہ سالار روم اور کسینا والی قیساریہ بیت المقدس کے باہر ٹھہرے رہے پھر عازار نے یہودیوں کو جمع کرکے انپر دفعتہً حملہ کیا کسینا اور اغرباس لڑائی کے میدان سے ایسے بھاگے کہ انھوں نے قیصر کے پاس پہونچکر دم لیا اتفاق سے اسی وقت اسکا سپہ سالار اعظم اسبنانوس نامی بلاد مغرب سے اندلس فتح کرکے آیا تھا قیصر نے اسکو بلاد یہود پر حملہ کرنے کو روانہ کیا اور اسکو یہودیوں کے نیست ونابود کرنے اور انکے قلعات کو مسمار وخراب کرنے کا تاکیدی حکم دیا اسبنانوس اور اسکا لڑکا طیطوش اور اغرباس بادشاہ یہود رومہ سے روانہ ہوئے اور انطاکیہ پر پہونچکر اپنے لشکر کے ترتیب میں مصروف ہوئے یہود بھی انکی آمد کی خبر خبر سنکر مستعد ہوگئے اور تین گروہ ہوکر تین طرف پھیل گئے۔ ان کے ہر گروہ کے ساتھ ایک ایک کاہن تھا۔ عنانی کاہن اعظم دمشق اور اس کے اطراف میں رہا اور اسکا لڑکا عازار کاہن بلاد روم میں رملہ تک اور یوسف ابن کریون کاہن، طبریہ اور جبل الخلیل اور اس کے اطراف میں متعین کیا گیا اس کے علاوہ جو بلاد حدود مصر تک باقی رہے ان کے حفاظت کے لئے اور کاہنوں کو مقرر کردیا۔ ہر ایک کاہن نے اپنے اپنے قلعوں کی فصیلیں درست کرکے لشکر کو مرتب کرلیا سپہ سالار اسبنانوس انطاکیہ سے

نکل کر بلاد ارمن کی طرف بڑھا اور اس طرف سے یوسف بن کریون نے طبریہ سے نکلکر اسکا مقابلہ کیا اہل طبریہ نے اس کے غیبوبیت میں روم کی اطاعت قبول کرلی یوسف یہ واقعہ سنکر سخت برہم ہوا اور لڑائی کے میدان سے طبریہ کی جانب چلا جسقدر رومیوں کو پایا قتل کر ڈالا۔ اہل طبریہ نے ڈر کر اس سے معافی چاہی بعد اس کے اہل جبل الخلیل سے بھی یہی حرکت سرزد ہوئی اور اسکی خبر یوسف کو ہوگئی۔ یوسف نے ان کے ساتھ بھی وہی برتاؤ کئے جو اہل طبریہ کے ساتھ کئے تھے۔ پھر اسبنانوس چالیس ہزار رومیوں کو لیکر عکا سے یوسف بن کریون سے لڑنے کو چلا اغرباس بادشاہ یہود اور اردم کے سوائے کل ارمنی اس کے ہمراہ تھے کیونکہ اردم زمانہ ہرقانوس سے یہود کے خلفاء میں تھے۔ غرض اسبنانوس نے یوسف بن کریون پر طبریہ میں پہونچکر حملہ کیا لیکن پہلے ہی حملہ میں خود اس کے پاؤں اکھڑ گئے مجبور ہوکر صلح کا خواستگار ہوا یوسف ابن کریون نے اہل قدس کے مشورہ پر اسکی درخواست کی قبولیت کو موقوف رکھا اس اثناء میں اسبنانوس کو ایک خارجی مدد پہونچ گئی اس کو اپنی کامیابی کا یقین ہوگیا اور دوبارہ قلعہ کے باہر سے لڑائی چھڑی تا آنکہ یوسف بن کریون کے سپاہیوں کی تعداد کم ہوگئی مجبور ہوکر یوسف نے قلعہ کا دروازہ بند کر لیا پچاس دن تک محصور رہا۔ آخر الامر ایک قلیل جماعت کے ساتھ یوسف قلعہ سے نکلا رومیوں نے اسکا آگا روکا اور اسبنانوس نے امان دیدی چنانچہ یوسف اسکی طرف مائل ہوا چاہتا تھا اور اسبنانوس کی قوم یوسف کے قتل کے کوشش میں تھی یوسف کے یہ رنگ دیکھکر انکی رائے سے اتفاق کرلیا۔ جب وہ سب کے سب قتل ہوگئے اور ان میں سے کوئی باقی نہ رہا تب یوسف اسبنانوس کی خدمت میں حاضر ہوگیا یہود نے اسکو یوسف کے قتل پر ابھارا لیکن اسبنانوس نے اس سے انکار کیا اور اسکو آزاد کردیا اور اعمال طبریہ کو خراب اور اسکے رہنے والونکو قتل کر کے قیساریہ کو واپس آیا۔

ابن کریوں کہتا ہے کہ انھیں واقعات کے اثناء میں یہودیان قدس میں اس وجہ سے فتنہ و فساد برپا کیا۔ کہ جبل الخلیل کے شہر کوشالہ میں ایک یہودی یوحنان نامی رہتا تھا اس کے پاس چند اوباش طبیعت یہودی مجتمع ہو گئے جس کی وجہ سے اس کی رہزنی۔ قتل و غارت کی قوت بڑھ گئی جس وقت روم نے کوشالہ پر اپنی کامیابی کا جھنڈا گاڑا اُسوقت یوحنان قدس شریف میں چلا آیا اس سے ان شہروں کے اوباش طبیعت یہودیوں نے رسم الفت پیدا کرلی جسکو روم نے فتح کرلیا تھا اس وجہ سے اس نے اہل قدس پر بیجا حکومت شروع کردی۔ عنانی کاہن اعظم نے اس سے مزاحمت کی اور بجائے اسکے دوسرے شخص کو مقرر کرنا چاہا مگر شیوخ یہود نے عنانی کاہن کی رائے سے مخالفت کی اور یوحنان کو اس مخالفت سے یہودیوں کے قتل کرنے کا موقع مل گیا یہودی جب اسکے ہاتھوں مارے جانے لگے تو وہ مجتمع ہو کر عنانی کاہن کے پاس گئے اور اسکے ساتھ ہو کر یوحنان سے لڑنے کو نکلے۔ یوحنان نے قدس شریف میں قلعہ بندی کرلی عنانی نے صلح کی درخواست پیش کی مگر یوحنان انکار کرکے روم سے مدد کا خواستگار ہوا۔ روم نے بیس ہزار جنگ آور سپاہیوں کو اُسکی مدد کو روانہ کیا۔ عنانی شہر پناہ کی فصیلوں سے حملہ کرنے لگا ایک روز حالت غفلت میں باہر سے روم کے سپاہی ایک ناگہانی نابرداشتنی حملہ کرکے شہر میں گھس پڑے اور اندر سے یوحنان جد و جہد کرکے نکل آیا اور روم کے ساتھ ہو کر پانچ ہزار کو قتل کر ڈالا امراء اور اہل دولت کا مال و اسباب لوٹ لیا اور ان شہروں پر بھی حملہ کر دیا جو رومیوں کے سایہ امن و حفاظت میں تھے۔ عنانی نے مجبور ہو کر اسبنانوس اور اس کے لشکر سے اعانت طلب کی چنانچہ اس نے قیساریہ سے یوحنان پر حملہ کیا جب نصف راہ پر پہونچا یوحنان بیت المقدس سے نکل کر پہاڑی گھاٹیوں میں جا چھپا اسبنانوس نے تعاقب کرکے اسکے ہمراہیوں میں سے اکثر کو گرفتار کرکے قتل کر ڈالا۔ بعد ازاں بلاد روم کی طرف گیا اور اسکو فتح کرکے

سبصطیہ ( بلاد سامرہ) پر کامیابی کا پھریرا اڑاتا اور اپنے مقبوضہ شہروں کو آباد کرتا ہوا قیساریہ کی جانب واپس آیا تاکہ چندے وہاں آرام کر کے پھر بیت المقدس کی سیر کو آسکے۔ اس اثناء میں یوحنان نے پہاڑی گھاٹیوں سے نکل کر شہر پر ایک عام خونریزی کے بعد قبضہ کر لیا اور شہر کو جی کھول کر لوٹا۔

ابن کریون کہتا ہے کہ یوحنان کے زمانہ عدم موجودگی میں شمعون نامی ایک شخص نے بھی چند روز کے لئے شہر پر قبضہ حاصل کیا تھا۔ اس کے پاس چور اوباش طبیعت۔ آوارہ گرد بیس ہزار کے قریب جمع ہو گئے تھے۔ اہل روم نے ایک لشکر ان کی سرکوبی کو بھیجا مگر وہ ہزیمت اٹھا کر واپس گیا۔ اور اس نے شہر پر خاطر خواہ قبضہ کر لیا اور لوگوں کے مال واسباب کو لوٹ لیا اور بعد ازاں جوش مردانگی میں آ کر ادوم سے لڑنے کو گیا اس اثناء میں یوحنان نے پہونچکر شہر پر قبضہ کر لیا جب وہاں سے واپس ہو آیا اور یوحنان کو شہر میں موجود پایا تو اس نے اسکا محاصرہ کر کے پیہم حملے شروع کر دئیے یوحنان کو ان لڑائیوں میں کامیابی ہوئی ایک خلق کو اس نے قتل کر ڈالا عوام الناس نے شمعون سے پھر مدد چاہی یہ ان کی خواہش کے موافق مدد کرنے کو گیا مگر ان کے ساتھ اس نے بدعہدی کی اور یوحنان سے بدکرداری میں بڑھ گیا۔

ابن کریون روایت کرتا ہے کہ اس کے بعد اسبنانوس کے کانوں تک یہ خبر پہونچی جبکہ وہ مضافات قیساریہ میں تھا کہ قیصر روم مر گیا ہے اور بجائے اس کے اہل رومہ نے ایک کمزور شخص نطاوس نامی کو حکومت کی کرسی پر بیٹھایا ہے۔ بطارقہ یہ سنکر سخت برہم ہوئے اور انھوں نے اسبنانوس کی حکومت پر اتفاق کر لیا۔ اسبنانوس اپنا نصف لشکر اپنے لڑکے طیطوش کے پاس چھوڑ کر رومہ کی طرف نطاوس سے لڑنے کی غرض سے گیا اور اسکو شکست دیکر قتل کر ڈالا پھر اسبنانوس۔ اسکندریہ کی جانب گیا اور وہاں سے کشتی پر سوار ہوا اور طیطوش۔ قیساریہ میں آگیا تھا تاآنکہ جاڑے کی فصل تمام

ہونے پر آ گئی اور یہودیان قدس میں فتنہ و فساد اور قتل اس درجہ بڑھ گیا کہ گلی اور کوچوں
میں خون بہ رہا تھا۔ پھر کاہنوں کو مذبح میں قتل کیا بقیہ جو لوگ تھے وہ مسجد میں جا کر نماز
نہیں پڑھ سکتے تھے کیونکہ تمام راستوں میں خون جاری تھا اور چھت پر سے لوگ راہ چلتوں کو
پتھروں سے مارتے تھے۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ یوحنان کو شمعون پر فتحیابی ہو گئی تھی اور یہ انجیث القوم
لوگوں کو تنگ کر رہا تھا۔ جب جاڑے کی فصل منقضی ہو گئی تو طیطوش لشکر روم کو لیکر
بقصد حملہ بیت المقدس پر پہونچکر شہر پناہ کے دروازہ پر اپنا خیمہ نصب کرا کے اپنے
لشکر کے لئے فرودگاہ تجویز کرنے لگا اور اہل شہر کو صلح کا پیام دیا مگر اہل شہر اس طرف
متوجہ ہوئے اس سے لڑنے کی غرض سے کمینگاہوں میں چھپے مقابلہ کیا جس سے طیطوش
کا غصہ بیحد بڑھ گیا۔ اس کے دوسرے روز شہر کے شرقی جانب جبل زیتون پر جا کر قیام
کیا اور لشکر کے ترتیب اور آلات حصار کے فراہم کرنے میں مصروف ہوا۔ یہودیوں نے
آپسمیں اتفاق کر لیا اور باہمی نزاعات کو دور کر کے اس سے لڑنے کو نکلے مگر پسپا ہو کر
بھاگے اور پھر لوٹ کر لڑے اور کامیابی حاصل کی بعد ازاں آپسمیں پھر ایک دوسرے
کا مخالف ہو گیا اور باہم لڑنے لگے اس اثناء میں یوحنا نے قدس شریف میں عید الفطر
کو داخل ہو کر کاہنوں کی ایک جماعت کو قتل کر ڈالا اور ایک گروہ کو مسجد کے باہر مارا
طیطوش نے موقع مناسب دیکھ کر حملہ کر دیا یہودیوں نے نہایت سختی سے اسکو
پسپا کر دیا اور اس کے لشکرگاہ تک تعاقب کرتے چلے آئے طیطوش نے صلح کی غرض
سے اپنے سپہ سالار نیقانور کو یہود کے پاس بھیجا اتفاق سے اسکو ایک تیر ایسا لگا
کہ یہ اپنے مقام ہی پر رہگیا۔ طیطوش اس کے مارے جانے سے سخت برہم ہوا اور
اس نے چند برج لوہے کے ایسے بنوائے جو شہر پناہ کی فصیلوں کے مقابلہ میں تھے
اور اسمیں جنگ آور سپاہیوں کی ایک معقول تعداد مقرر کر کے لڑائی کو نکلا
قضا کار یہود نے ان برج پر قبضہ کر کے ان کو توڑ کر جلا دیا اور پھر لڑائی کے میدان

میں اس سے لڑنے کو آموجود ہوئے۔ یوحنان نے قدس شریف پر قبضہ کرلیا تھا اور اس کے ساتھ چھ ہزار کی جمعیت تھی اور شمعون کے ہمراہ دس ہزار یہود اور پانچ ہزار اردم اور باقی یہود عازر کے رکاب میں تھے۔ طیطوس نے دوبارہ حملہ کیا اور اس حملہ میں اس نے شہر پناہ کے ایک برج کو توڑ کر اس پر قبضہ کرلیا لیکن یہود نے پھر اسکو درست کرلیا لڑائی کا بازار بیحد گرم ہوگیا طیطوس بذاتہ لڑ رہا تھا۔ پھر اس کی تازہ کوششوں نے آلات کے ذریعہ سے دوسرے برج کو منہدم کردیا یہود نے پھر اسکو بنالیا اور اسکو شہر میں داخل نہونے دیا اسی حالت سے چار روز گذر گئے اس عرصہ میں طیطوس کے مدد کے لئے اطراف وجوانب سے لشکر آگیا یہود نے شہر پناہ کے دروازہ بند کردیئے طیطوس نے لڑائی موقوف کرکے انکو مصالحت کے لئے طلب کیا۔ یہود نے اس سے انکار کیا۔ پانچویں روز خود طیطوس آیا اور اس نے یہود کو مخاطب کرکے صلح کے لئے بلایا۔ مگر اس کے کہنے کا کچھ اثر نہوا۔ اتنے میں یوسف بن کریون آگیا اور اس نے لوگوں کو سمجھایا اور انکو رومیوں کے امن میں رہنے کی رغبت دلائی اور حسن سلوک کا وعدہ کیا۔ طیطوس نے ان کے قیدیوں کو آزاد کردیا اس سے اکثر یہود صلح کی طرف مایل ہوگئے لیکن انکو ان رؤساء یہود نے روکا جو شہر سے خارج تھے اور ان یہود کو قتل کرنے لگے جو رومیوں سے ملنے کو نکلے تھے۔ تا آنکہ شہر میں کوئی انکا مخالف نہ رہا۔ طیطوس نے یہود کی اس سخت مزاجی سے تنگ آکر بلاجدال وقتال محاصرہ جاری رکھا غلہ کی آمدرفت روک دی جو لوگ اپنی مواشیوں کو لیکر چرانیکے لیے نکلتے تھے انکو رومی قتل کرڈالتے اور سولی دیدیتے تھے آخر کار طیطوس کو انکی بیکسی پر رحم آیا اور اس نے ان کے قتل سے اپنے سپاہیوں کو منع کردیا بعد اس کے اسنے بقیہ یہود پر چاروں طرف سے حملہ کردیا یہود نے نہایت استقلال سے جواب دینا شروع کیا جب یہ لڑائی ایک خوفناک اور سخت نظر آنے لگی اور گرسنگی حد سے متجاوز ہوگئی تو رتانی کاہن

روم سے امن کا خواستگار ہوا (اور یہ وہی شخص ہے جس نے شمعون کو یوحنان کے مقابلہ پر قایم کیا تھا) شمعون نے اس کو اس کے لڑکوں کو اور کاہنوں کی ایک جماعت کو قتل کر ڈالا۔ علاوہ ان کے اور ان علماء اور رائیہ کو تہ تیغ کیا جو روم سے ستامن ہونے کے خواستگار ہوئے تھے۔ عاذر بن عنانی بھی اس رائے کا مخالف تھا لیکن وہ بیت المقدس سے نکل نہ سکا۔ اس محاصرہ اور کمیابی غلہ سے یہ نوبت پہونچی کہ اکثر یہود شدت گرسنگی سے مر گئے اور جانوروں کی کھالیں اور درختوں کے پتے اور مردہ کھانے لگے اس پر جب آسودگی نہ ہوئی تو بعضوں نے دوسرے کمزور آدمیوں کو کھانا شروع کر دیا اسی زمانہ میں ایک عورت نے اپنے لڑکے کو کھا لیا تھا جب اسکی اطلاع رؤساء یہود کو ہوئی تو ان کو اس حالت پر رحم آیا اور انھوں نے شہر سے یہود کو نکلنے کی اجازت دیدی۔ اجازت کا دینا تھا کہ ایک گروہ شہر سے نکل کھڑا ہوا انہیں سے اکثر کھانا کھاتے ہی مر گئے اور بعضوں نے چونکہ وقت خروج جواہر اور سونا نگل لیا تھا اس وجہ سے رومی انکو قتل کر کے انکا پیٹ پھاڑ کر جواہر اور سونا نکال رہے تھے۔ طیطوس کو اسکی اطلاع ہوئی تو اس نے اپنے سپاہیوں کو جمع کر دیا اور شہر پر قبضہ حاصل کرنے کی غرض سے حملہ کر دیا یہود میں تو قوت ہی باقی نہ رہی تھی کہ اسکا مقابلہ کرتے اس نے شہر پناہ کے اس برج کو منہدم کر دیا جسمیں یہود مجتمع ہو رہے تھے تب یہود وہاں سے مسجد کی طرف بھاگے قلعہ والوں نے تھوڑی دور تک مقابلہ کیا لیکن طیطوس کی قسمت میں اس سے پہلے کامیابی لکھی جا چکی تھی ان یہودیوں کو بھی ہزیمت ہوئی اور اس نے شہر پناہ کے دیواروں سے مسجد تک کی عمارتیں منہدم کرادیں۔ ابن کریون اسی حالت میں ایک اونچے مقام پر کھڑا ہوا یہود کو روم کی اطاعت کی ترغیب دے رہا تھا کاہنوں کی ایک جماعت طیطوس کے پاس آئی اس نے ان کو امان دیدیا چونکہ بقیہ روساء یہود نے عوام الناس کو امان لینے سے روکا اسوجہ سے طیطوس نے اسی عام خونریزی میں صبح کی اور شام ہوتے ہوتے رومیوں نے مسجد کو

قبضہ کر لیا یہ لڑائی کچھ دنوں جاری رہتے سے شہر پناہ منہدم ہو گیا ہیکل کی دیواریں ٹوٹ گئیں۔ رومی لشکر کے محاصرہ سے اکثر یہود مر گئے اور بہتیرے بھاگ گئے۔ ہیکل میں رومیوں نے بتوں کو رکھا اس کے دروازوں پر آگ روشن کر دی کاہنوں نے اپنے دین کو یوں خراب ہوتے دیکھ کر آگ میں جلکر اپنی اپنی جانیں دیدیں شمعون اور یوحنان صیہوں کی پہاڑیوں میں جا چھپے۔ طیطوس نے ان کو امان دینا چاہا لیکن انہوں نے اس رعایت کو منظور نہ کیا بعد چندے راستہ کاٹ کر شب کو بیت المقدس میں چلے آئے اور طیطوس کے ایک سپہ سالار کو قتل کر کے اپنے مقر پر چلے گئے۔ اس کے بعد اس کے تبعین اس سے علیحدہ ہو گئے یوحنان مجبوراً طیطوس کے دربار میں حاضر ہوا طیطوس نے اس کو قید کر لیا یوشع کاہن مسجد کا اسباب (جسمیں دو شمعدان اور ایک میز سونیکا تھا) لیکر اس کے پاس آیا فنحاص خازن ہیکل گرفتار کر لیا گیا۔ اس نے بیت المقدس کے خزانہ کی کنجیاں طیطوس کو دیدیں۔ طیطوس کل مال اور اسباب و خزانہ لیکر معہ قیدیوں کے بیت المقدس سے کوچ کر گیا۔

ابن کریون کہتا ہے کہ بروایت مناحیم (جو مقتولوں کے دفن کرانے پر متعین تھا) اس واقعہ میں ان مقتولوں کی تعداد جو دفن کی غرض سے شہر کے دروازہ پر لائے گئے تھے ایک لاکھ پچیس ہزار آٹھ سو تھی۔ علاوہ مناحیم کے سوا دوسروں کا یہ بیان ہے کہ باستثناء ان لاشوں کے جو گڑھوں میں ڈال دیگئی تھیں یا قلعہ کے باہر پھینکی گئی تھیں مقتولوں کی تعداد چھ لاکھ تھی اور بعضے کہتے ہیں کہ اس واقعہ میں ایک کروڑ ایک لاکھ قتل کئے گئے اور ایک لاکھ قید کر لئے گئے جنکو طیطوس منزل بمنزل درندوں کو کھلاتا جاتا تھا۔ تا آنکہ سب قیدی تمام ہو گئے۔ اسی واقعہ میں شمعون بھی مارا گیا مگر عزار بن عفان اس عام خونریزی سے بچ گیا کیونکہ جسوقت شمعون نے متتیا کاہن کو قتل کیا تھا اسی وقت یہ بیت المقدس سے نکل گیا تھا۔ بقیہ یہود کا یہ حال ہوا کہ جب

طیطوش بیت المقدس سے نکلکر اس کے ایک قریہ پر پہونچا اور اسکا محاصرہ کیا تو اسکو یہود کی جمعیت کی خبر پہونچی اس نے ایک لشکر اپنے سلیاس سپہ سالار کے ہمراہ انکو منتشر کرنے کی غرض سے بھیجدیا اس نے ایک مدت تک انکو محاصرہ میں رکھا بعد ازاں یہود رومیوں کی طرف نکلے لڑائی ہوئی انمیں سے اکثر مارے گئے باقی رہا یوسف ابن کریون۔ اسکے اہل وعیال اس واقعہ میں مفقود ہو گئے جن کے حالات سے بعد کو کچھ آگاہی نہ ہوئی طیطوش نے اسکو اپنے پاس روم میں رکھنا چاہا لیکن اس نے بہ لجاجت ارض مقدسہ میں رہنے کی خواہش ظاہر کی طیطوش نے اس کی التجا قبول کرلی چنانچہ اسکو بیت المقدس میں وقت روانگی چھوڑ گیا اسی وقت سے یہود کی دولت کا بالکلیہ خاتمہ ہو گیا۔

## شجرہ ملوک بنی ہیرودس




## شجرہ ملوک بنی حسمنائی



# عیسٰی ابن مریم علیہما السلام

## اور

## حوارئین و اناجیل[1]

**نسب** بنی ماثان جو داؤد علیہ السلام کی اولاد سے تھے۔ وہ بیت المقدس میں کمونت (مجاورت) کر رہے تھے اور (ماثان) عازر بن یہود بن اخس (اکیم) ابن ازوق (صاروق) بن عازور (عزور) بن الیاقیم بن ایود (ابیہود) بن زرتابل (زربابل) بن سالات (شیلطئیل) بن یوحنانیا (یکیمیاہ) بن یوشیاہ (ملوک بنی اسرائیل کا سولھواں بادشاہ) بن امون بن عمون (ابن منشا ابن حزقیاہ بن احاز (احز) بن یوانش (یوتم) بن احزیا (عزیاہ) بن یورام بن یوشافاط (یہوشافط) بن اساد بن رجعم بن سلیمان ابن داؤد صلوٰت اللہ علیہما کی نسل سے ہے اور یوحنانیا بن یوشیا (سولھواں بادشاہ بنی اسرائیل) ایام جلاء وطنی بابل میں پیدا ہوا تھا۔ یہ نسب[2] میں نے انجیل

---

[1] اناجیل لفظ انجیل کا جمع ہے اور انجیل لفظ آوین جل لغت یونانی کا معرب ہے در اصل یہ لفظ این جل لاطینی زبان کا تھا اور اسکے معنی پیغامبر کے ہیں اسکے اول میں یونانیوں نے ای یو کا لفظ اور بڑھا دیا جو "وس" لفظ انگریزی کا مقابل ہے جسکے معنی اچھا یا خوش کے ہیں قدیم قاعدہ انگریزی میں حرف یو اور حرف دی ایک شمار کیا جاتا تھا اسوجہ سے یہ تمام لفظ آوین جل پڑھا جانے لگا اور اسکا معرب انجیل ہوا جسکے معنی خوش خبری کے ہوئے چونکہ جناب مسیح نے نجات کی خوشخبری سنائی اور اسکی راہ دکھائی اسلیے اس کتاب کا انجیل یعنی خوشخبری نام ہوا۔ اب جہاں کہیں یہ لفظ بولا جاتا ہے اس سے جناب عیسٰی کی کتاب مراد ہوتی ہے۔

[2] مقدس متی نے اس مقام پر تین شخصوں کے نام نسب نامہ سے چھوڑ دئے ہیں کیونکہ احزیا (عزیاہ) امصیا کا لڑکا ہے اور وہ یوانس کا بیٹا ہے اور وہ احزیاہ کا اور احزیاہ یورام کے صلب سے ہے جیسا کہ پہلی کتاب اخبار الایام میں ہے علمائے مسیحی اس اعتراض کا جواب یہ دیتے ہیں کہ مقدس متی کو یہی ہدایت ہوئی تھی کہ وہ اس نسب نامہ سے تین ناموں کو چھوڑ دے لیکن امر واقعی یہ ہے کہ یہود کا دستور تھا کہ وہ اپنے نسب ناموں اور دفتروں سے اکثر نام کو ان کی برائی یا بت پرستی

متی[1] سے نقل کیا ہے۔ بنی حسمنائی کے بعد کاہنوں کی سرداری بنی ماثان کرر ہے تھے چنانچہ قتل زمانہ ہیرودس عمران پدر مریم کاہن اعظم تھا۔ ابن اسحاق اسکو اموں بن منشا کی طرف منسوب کر کے اسکا نسب یوں بیان کرتا ہے عمران بن باشیم بن اموں بن منشا" حالانکہ عموں اور عمران میں امتداد زمانہ کے خیال سے ایک پشت کا فرق ہونا ناممکن ہے کیونکہ اموں بیت المقدس کی ویرانی اول سے کچھ دنوں پہلے تھا اور عمران عہد حکومت ہیرودس میں ویرانی ثانی سے چند دنوں بعد گذرا ہے اور ان دونوں میں چارسو برس کا فرق ہوتا ہے۔ ابن عساکر نقل کرتا ہے کہ عمران۔ زربابیل کی اولاد سے ہے جو وقت مراجعت بنی اسرائیل بجانب قدس شریف انکا حاکم تھا اور زربابیل بھتیجا (بنی اسرائیل کے آخری بادشاہ) کا لڑکا ہے جسکو بخت نصر نے قید کر لیا تھا اور اس کے بعد اس کے چچا صدقیاہو کو حاکم مقرر کیا تھا۔ ابن عساکر نے عمران ابن ماثان سے زربابیل تک آٹھ شخصوں کو باسماء عبرانیہ نسب نامہ میں لکھا ہے غالباً یہ نسب نامہ پہلے سے زیادہ ترجیح ہو جسکو ابن اسحاق نے تحریر کیا ہے۔ بہرکیف عمران پدر مریم اپنے زمانہ کے کاہن تھے اور حنہ بنت فاقود بن قبیل انکے عقد میں تھیں جو اس زمانہ میں عابدات سے مشہور تھیں اور انکی بہن ایشاع حضرت زکریا ابن یوحنا کی زوجیت میں تھیں جن کے بطن سے یحییٰ پیدا ہوئے۔

---

کی وجہ سے چھوڑ دیے تھے اور چونکہ یہ تین شخص اخاب کے خاندان سے تھے جن کی نسل کو دو مرتبہ بددعا دی گئی تھی جسکا اثر تین پشتوں تک رہتا تھا لہذا یہود نے ان ناموں کو اپنے دفتروں سے نکال ڈالا اور مقدس متی نے بھی بہ تقلید یہود ان ناموں کو نہ لکھا کیونکہ انھوں نے یہود کی کتابوں سے یہ نسب نامہ لکھا ہے

[1] متی جناب مسیح کے حواریوں میں ہیں آپ کا نام انگریزی میں میتو لکھا جاتا ہے آپکا عرف لیوی ہے اور باپ کا نام الفی ہے خلیل کے رہنے والے ہیں جو صوبہ کنعان کے شمال میں ہے قبل بعثت مسیح یہود کے ملک میں خراج تحصیل کرنے پر مامور تھے اور بعد رفعت مسیح۔ انجیل کے پھیلانے اور لکھنے میں مصروف ہوئے اس امر کا کچھ پتہ نہیں چلتا کہ آپ کب پیدا ہوئے اور کب اور کہاں اور کیونکر انتقال ہوا۔

ابن عساکر نے زکریا بن یوحنا کو یہوشافاط (پندرھویں بادشاہ بنی اسرائیل) کیطرف منسوب کیا ہے۔ اور مابین زکریا بن یوحنا اور یہوشافاط کے بارہ پشتیں باسمار عبرانیہ لکھی ہیں بعدہٗ یہ لکھا ہے کہ یہی پدر یحیٰی نبی علیہ السلام ہیں جو ایک نبی انبیاء بنی اسرائیل سے تھے۔

یعقوب بن یوسف نجار کی کتاب سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ متان یعنی ماثان داؤد علیہ السلام کی نسل سے تھا۔ اور اس کے دو لڑکے تھے ایک کا نام یعقوب تھا اور دوسرے کو یواقیم کہتے تھے یعقوب بن ماثان سے یوسف پیدا ہوا جو مریم کا خطیب (نسبتی شوہر) اور چچازاد بھائی تھا اس کے چار لڑکے۔ یعقوب۔ یوشع۔ بیلوث۔ یہوذا اور ایک لڑکی مریم تھی یہ سب پہلے بیت عم میں رہتے تھے پھر وہاں سے ناصرہ چلے گئے اور وہیں سکونت اختیار کر لی تھی۔ چونکہ نجاری سیکھ لی تھی اور اسی سے بسر اوقات کرتے تھے اس وجہ سے نجار کے لقب سے مشہور و معروف ہوگئے۔ یواقیم نے حنہ ہمشیرہ الیشاع زوجہ زکریا بن یوحنا سے عقد کر لیا جب تیس برس تک حنہ سے کوئی اولاد نہ ہوئی تو یواقیم نے جناب باری میں دعا کی۔ مریم پیدا ہوئیں پس مریم لڑکی ہیں یواقیم کی اور یواقیم لڑکا ہے ماثان کا اور ماثان سبط سلیمان ابن داؤد بن اسحاق ابن ابراہیم علیہما السلام سے ہے۔ اس صورت میں اس اعتراض کا کہ قرآن پاک میں مریم ابنۃ عمران (یعنی مریم بیٹی ہے عمران کی) لکھا ہے یہ جواب کافی ہو سکتا ہے کہ عمران ہی کو عبرانی زبان میں یواقیم کہتے تھے اور یہ کثیر الوقوع ہے ایک شخص کے دو نام ہوا کرتے ہیں۔

طبری روایت کرتا ہے کہ حنہ مادر مریم حاملہ نہ ہوتی تھیں اس وجہ سے انھوں نے جناب باری میں یہ نذر کی کہ "اگر میں حاملہ ہوئی تو اپنے لڑکے کو محرر کر دونگی یعنی اسکو دنیاوی امور سے آزاد کر کے محض تیری عبادت کے لئے مخصوص کر دونگی چنانچہ حنہ کا وضع حمل ہوا۔ اور جنابہ مریم پیدا ہوئیں۔ حنہ انکو ایک کپڑے میں لپیٹ کر مسجد میں لائیں اور عباد کو دیدیا۔ کاہنوں نے مریم کے لینے میں اختلاف کیا اور یہ کہا کہ بیت المقدس کی مجاورت عورت نہیں کر سکتی تب زکریا نے انکو جواب شافی دیکر رو کا بعدہ انکی کفالت

اور پرورش میں جھگڑا شروع ہوا جس کا فیصلہ قرعہ کے ذریعہ سے کیا گیا قرعہ میں حضرت زکریا کا نام نکلا پس انھوں نے مریم کی تکفیل کی اور انکو مسجد کے ایک گوشہ میں ٹھہرایا جسمیں سوائے زکریا کے اور کوئی نہیں جا سکتا تھا۔ مریم مسجد میں بہ تعلیم زکریا عبادت میں مصروف ہو گئیں اور اس قدر عبادت میں مستغرق ہوئیں کہ لوگ تمثیلاً انکا ذکر کرنے لگے' اثنا عبادت میں مریم پر عجائبات اور کرامات بھی ظاہر ہوتے جنکا ذکر کلام پاک میں آگیا ہے۔

**زکریا و یحییٰ** الیشاع زوجہ زکریا عاقر تھیں دونوں میاں بی بی ضعیف ہو گئے تھے اور لڑکا پیدا نہیں ہوا تھا زکریا نے جناب باری میں لڑکے ہونیکی دعا کی اور یہ گذارش کی کہ" وہ لڑکا ایسا ہو جو میرا اور آل یعقوب کا وارث ہو سکے" یعنی نبی ہو۔ اللہ جل شانہ نے انکی دعا قبول فرمائی چنانچہ یحییٰ[1] پیدا ہوئے۔ جناب موصوف زمانہ حکومت ہیرودس میں پیدا ہوئے جنگل و بیابان میں رہتے تھے ٹڈی اور شہد انکی خوراک تھی اونٹ کے بالوں کا آپ کپڑا پہنتے تھے اور چمڑے کا کمر بند ہوتا تھا۔ ہیرودس نے بیت المقدس کے کاہنوں کا آپکو سردار مقرر کیا بعد ازاں اللہ جل وعلیٰ ذکرہ نے نبوت مرحمت فرمائی۔ آپ کے زمانہ میں یہود پر قدس شہر ملف میں الطیفس بن ہیرودس حکومت کر رہا تھا جو اپنے باپ ہیرودس کے نام سے مشہور اور معروف تھا یہ نہایت شریر اور فاسق تھا اس نے اپنے بھاوج کو گھر میں ڈال لیا اور اسکو اپنی بی بی بنالی حالانکہ اسکی بھاوج صاحب اولاد تھی چونکہ یہ امر یہودیوں کی شریعت میں جائز نہ تھا اس وجہ سے علماء یہود اور کاہنوں نے جنمیں یحییٰ بھی تھے اس کے اس فعل سے بیزاری اور نفرت ظاہر کی ہیرودس نے ان سب کو معہ یحییٰ کے قتل کر ڈالا اس کے علاوہ لوگوں نے یحییٰ کے قتل کے بہت سے اسباب ظاہر کئے ہیں لیکن یہ صحیح زیادہ معلوم ہوتا ہے

[1] یحییٰ کو یوحنا بھی کہتے ہیں یہ نہایت سادگی سے زندگی بسر کرتے تھے جس سے معلوم ہوتا تھا کہ دنیا اور سامان دنیا انکے نظروں میں بالکل ہیچ تھا مذہب محقق یہ ہے کہ انکو لڑکپن ہی میں نبوت مل گئی تھی جیسا کہ آیہ کریمہ یا یحییٰ خذ الکتاب بقوۃ

